# عذر مولف

عذر مولف

شکر صد شکر اوس کریم کارساز کا جسکے فضل و عنایت سے فقیر نے
ان جلسون کو تمام کیا اور کتاب کے خاتمہ کا سر انجام کیا ہر چند مضامین
عالی اور مطالب دقیقہ کا اردو مین لانا اور اصطلاحات و رموز حکمت کا
سمجھانا خالی از دقت و زحمت نہ تھا مگر جو امر فقیر کے امکان مین
تھا اور میرے قوائے بشری کے احاطہ سے ہو سکتا تھا اوسمین کمی
دریغ نہین کیا اور حتی الامکان تفحص جزئیات و تنقیح ضروریات مین
سعی وافر و جہد خاطر کی بہت سے مطالب از سر نو اضافہ کیے
اور بہت سے مضامین ذیل تراجم مین بڑہائے دلچسپی کا بھی خیال
رکھا اور روانی و سلاست کو بھی بالکل ہاتھ سے جانے نہین دیا
حل مطالب مین اگر ایک فقرے کے دس ہو گئے تو پروا نہین کی اور
غرض مقاصد مین اگر تطویل سے تلخیص کی نوبت آئی تو اعتنا نہین کیا اسلیے
کہ اصل نظر و غرض پر تھی ترجمہ لفظی مقصود نہ تھا جیسا حضرت مصنف نے
کتاب الطہارت کی طرف نسبت ترجمہ دی ہے حالانکہ اسکی ترتیب اور
اوسکی ترتیب مین زمین و آسمان بلکہ آسمان و ریسمان کا فرق ہے کتنا ہی
مین سہل ہوتا مگر دقت مضامین و نکات حکمیہ کا آسان ہونا کیونکر
ممکن تھا لیس اگر کہین اغلاق و اطناب ناگوار خاطر ہو تو فقیر کو معذور سمجھکر

# عذر مولف

معاف فرمائین اور اگر کسی سہو و نسیان عبارت پر اطلاع ہو تو عجلت تحریر
کثرت اشتغال کو نظر مین لائین کہ ایسے وقت مین یہ کتاب تصنیف ہوئی ہے
کہ ہجوم افکار و تواتر انتشار سے نفس راست کرنا دشوار تھا معلوم نہین کسطرح سے
اس کتاب کو بائے بسم اللہ سے تائے تمت تک پہونچایا اور کس توفیق غیبی نے فاتحہ
سے خاتمہ دکھلایا اسی کیطرف الحاح والتجا ہے کہ بار الٰہا تو عالم الغیب ہے
دلونکا حال خوب جانتا ہے کہ محض خیر خواہی و بہتری تیرے مخلوقات
کی مقصود ہے پس ترویج و اشاعت و مرغوبی اسکی انظار اہل خرد مین
تیری ہی اعانت سے ہوگی اور تیری ہی استمداد پر مجھے تکیہ ہے پھر اسکا
امیدوار ہون کہ مجھے اسکے عمل کی توفیق عنایت کر اور میرے
دونون نور نظر اور میرے جملہ اعزا و اقارب کو اسکا پابند کر دے
اور جو شخص اس کتاب کو بنظر انصاف و رغبت ملاحظہ فرمائے
اور اس بندۂ ذلیل کی اس نذر قلیل کی قدر کرے اور اسکی عزت
و حرمت کا تو حامی ہو اوسکو دین و دنیا مین تو کامل ترقی عنایت
فرما اور اس کتاب کے ثمرات کا عمدہ ذائقہ اوسکو چکھا وَاٰخِرُ

دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ
مُحَمَّدٍ وَّ ذُرِّیَّتِہِ الْمُنْتَجَبِیْنَ مِنْ یَوْمِنَا ھٰذَا اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ ۰

---

بماہ رجب سنہ ۱۳۰۲ ہجری مطابق ماہ مئی سنہ ۱۸۸۵ع صورت انجام یافت

